# الباب السادس فی الحدث فی الصلوٰۃ

## نماز پڑھتے ہوئے وضوٹوٹ جائے تو کیا کرنا چاہئے

### نماز میں امام کوحدث ہوجائے تو خلیفہ بنانا درست ہے ضروری نہیں

(سوال ۱۳۹۵) نماز میں امام کواگر حدث ہوجائے تو فقہ کی کتابوں میں لکھا ہے کہ خلیفہ بنانا جائز ہے چونکہ یہ مسئلہ نادرالوقوع ہے۔اگراس سے ناواقف ہیں تو امام کوخلیفہ بنانا دشوار ہوتا ہے ایسی حالت میں کیا کرنا چاہئے۔

(الجواب) فقہ کی کتابوں میں حدث لاحق ہونے کی صورت میں خلیفہ بنانے کو جائز لکھا ہے۔ضروری نہیں ہے۔اور یہ بھی لکھا ہے کہ استیناف ہی کرنا مناسب ہے تاکہ لوگ غلطی میں نہ پڑیں۔پس پہلے نماز کوقطع کردے اور کوئی عمل منافی کرلیوے پھر بعد وضو کے ازسرنو شروع کرے۔(۱)

### مسبوق خلیفہ بنایا جاسکتا ہے

(سوال ۱۳۹۶) چار مقتدی ہیں اور پانچواں امام نماز پڑھارہا ہے اور مقتدی جاہل ہیں۔ایک پڑھا ہوا شخص مقتدی بھی آکر جماعت میں شامل ہوا۔امام کا وضوٹوٹ گیا تو اب ان پانچوں مقتدیوں میں سے کس کو امام بنایا جائے اور جو پڑھا ہوا ہے اس کو ایک یا دو رکعت نہیں ملی۔

(الجواب) جوخواندہ شخص پیچھے شامل جماعت ہوا اسی کوامام بنادیا جاوے اور سلام کے وقت وہ کسی ایسے شخص کو اپنی جگہ امام بنادیوے جس کی نماز پوری ہوگئی ہے۔وہ سلام پھیردے اور یہ کھڑا ہوکر اپنی باقی ماندہ رکعات پوری کرلے۔کذا فی الدر المختار۔(۲)فقط۔

### اگلی صف کے مقتدی کا وضوٹوٹ جائے تو کیسے نکلے

(سوال ۱۳۹۷) اگر جماعت میں دوسوتین سوآدمی ہوں اور سب سے اگلی قطار میں اگر کسی کا وضوٹوٹ جاوے تو وہ اثناء نماز میں کیسے نکل سکتا ہے اور امام کیسے تبدیل ہوسکتا ہے۔

(الجواب) صفوں کو چیر کر نکل جاوے اور امام اپنی جگہ دوسرے شخص کو مقتدیوں میں سے ہاتھ پکڑ کر کھڑا کردیوے۔(۳) فقط۔

### حالت سجدہ میں اگر امام کا وضوٹوٹ جائے تو خلیفہ کیا کرے

(سوال ۱۳۹۸) اگر حالت سجدہ میں امام کا وضوٹوٹ جائے تو خلیفہ کس طرح مصلے پر آوے۔

---

(۱) استخلف ای جاز له ذلک ولو فی جنازة باشارة اوجرٌ لمحراب (درمختار) وظاهر المتون ان الاستخلاف افضل فی حق الکل (ردالمحتار باب الاستخلاف. ج: ۱ص: ۵۶۲. ظفیر

(۲)ولو استخلف الامام مسبوقا الخ فلو اتم المسبوق صلاة الامام قدم مدرکا للسلام(الدرالمختار باب الاستخلاف ج: ۱ص: ۵۷۱). ظفیر.

(۳)سبق الامام حدث الخ غیر مانع الخ استخلف ای جاز له ذلک ولو فی جنازة باشارة او جر لمحراب الخ (درمختار) قوله استخلف اشار ان الاستخلاف حق الامام(ردالمحتار باب الاستخلاف ج: ۱ص: ۵۶۱ وج: ۱ص: ۵۶۲)

(الجواب) اس صورت میں خلیفہ مصلے پر آکر اسی سجدے سے شروع کرے اور امام جس کو سجدہ میں حدث ہوا اپنی پیشانی پر ہاتھ رکھ لے تاکہ خلیفہ سمجھ جاوے کہ امام کو حدث سجدہ میں ہوا ہے۔ اس سجدہ کو پھر کرنا چاہئے۔ **کما فی الدر المختار وليضع يده على ركبته لترك ركوع وعلى جبهته لسجود الخ۔**(۱)۔ فقط

**سورۃ پڑھتے ہوئے امام کا وضو ٹوٹ جائے اور خلیفہ کو وہ سورۃ یاد نہ ہو تو کیا کرے**

(سوال ۱۳۹۹) امام مثلاً کوئی سورۃ پڑھ رہا ہے کہ اس کا وضو ٹوٹ گیا اب جو مقتدی اس کا خلیفہ بنا ہے اس کو وہ سورۃ یاد نہیں جو امام پڑھ رہا تھا تو اب وہ کیا کرے۔

(الجواب) وہ اور کوئی سورۃ پڑھ کر رکوع کر دے یہ ضروری نہیں ہے کہ اسی سورۃ کو پڑھے بلکہ اگر وہ امام بقدر قراءۃ واجب پڑھ چکا ہے تو یہ خلیفہ اس کی جگہ جا کر فوراً رکوع میں جا سکتا ہے۔(۲) فقط۔

---

(۱) الدر المختار على هامش ردالمحتار. باب الاستخلاف فى الصلوٰة ج: ۱ ص: ۵۶۲. ۱۲ ظفير.

(۲) من سبقه الحدث توضأ وبنى واستخلف لو امام(كنز)فانه يستخلف رجلا مكانه ياخذ بثوب رجل الى المحراب او يشير اليه الخ. ولو ترك ركوعا يشير بوضع يده على ركبتيه او سجودا يشير بوضعها على جبهته او قراءة يشير بوضعها على فمه الخ. هذا اذا لم يعلم الخليفة ذلك اما اذا علم فلا حاجة الى ذلك(البحر الرائق باب الحدث فى الصلوٰة ج : ۱ ص: ۳۸۹ وص: ۳۹۱) ظفير.